# البیرونی کا ہندوستان

ڈاکٹر ایڈورڈ، سی سخاؤ کے انگریزی ترجمے پر مبنی

مختصر ایڈیشن

معہ مقدمہ و حواشی

مرتبہ

قیام الدین احمد

اردو ترجمہ

عبدالحی






نیشنل بک ٹرسٹ، انڈیا

# فہرست مضامین

## مقدمۂ مرتب

# مقدمۂ مرتب

"میری یہ کتاب حقائق و واقعات کی ایک دستاویز کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ ہم ہندوؤں کے اقوال کو جوں کا توں بیان کر دیں گے اور ان کے اقوال سے ملتے جلتے یونانیوں کے اقوال پیش کر دیں گے تاکہ دونوں کی مشابہت ظاہر ہو جائے۔

ان اقوال و احوال کو بیان کرنے سے پہلے اُن اسباب کو سمجھ لینا ضروری ہے جن کی وجہ سے ہندوستانی موضوعات کو اچھی طرح سمجھنے میں دشواری پیش آتی ہے۔ ان کو جان لینے سے ایک طرف تو ہمارے کام میں آسانی پیدا ہو جائے گی اور دوسری طرف ہماری خامیوں کے لیے عذر فراہم ہو جائے گا۔

ان اسباب میں پہلا سبب یہ ہے کہ ہندو قوم، ہم لوگوں سے اُن تمام چیزوں میں، جو قوموں کے درمیان مشترک ہوتی ہیں، بالکل مختلف ہے۔ یہاں میں سب سے پہلے زبان کے اختلاف کا ذکر کروں گا . . . . اگر کوئی شخص اس مشکل کو رفع کرنے کے لیے سنسکرت زبان سیکھنا چاہے تو آسانی سے نہیں سیکھ سکتا۔ اس لیے کہ اس زبان کا دائرہ بہت وسیع ہے اور اس میں اصل اور مشتق الفاظ کی بہتات ہے . . . . اس کے ساتھ دوسری مشکل ہندوستانی کاتبوں کی بے پروائی اور املا کی صحت کی طرف سے غفلت ہے . . . .

دوسرا سبب ہمارے ادیان کا کُلّی اختلاف ہے . . . . وہ ہر اس چیز کو جس میں کسی بدیسی کی آگ یا پانی سے کام لیا گیا ہو، ناپاک سمجھتے ہیں۔

تیسرا سبب یہ ہے کہ ان کے تمام اطوار و عادات ہم سے مختلف ہیں یہاں تک کہ ہیئت و لباس تک مختلف ہے۔

اس کے علاوہ ان کے قومی کردار کی بعض خصوصیات ہیں جو ہمارے اور اُن کے درمیان مغائرت کا سبب ہیں۔

ہندوستان کے ان حالات میں، مجھے سنسکرت سیکھنے میں بڑی مشکل پیش آئی حالانکہ مجھے اس زبان کو سیکھنے کا بہت شوق تھا اور میں نے سنسکرت کتابیں حاصل کرنے کے لیے نہ تو روپیہ خرچ کرنے سے دریغ کیا اور نہ ہی کوشش میں کمی کی . . . .''

ان سطور کے اسلوب کے قدیمی رنگ سے قطع نظر، یہ عبارت عہد حاضر کے کسی غیر ملکی ماہر عمرانیات کی کسی حالیہ کتاب کے دیباچے کی عبارت معلوم ہوتی ہے۔

مندرجہ بالا اقتباس ایک ایسے شخص کی لکھی ہوئی کتاب سے نقل کیا گیا ہے جو آج سے کچھ اوپر ہزار سال پہلے پیدا ہوا تھا۔ ہندوستانی تہذیب اُس کے لیے اجنبی تھی لیکن اس نے اس تمدن کو نہ صرف سمجھا بلکہ اسے اپنی قوم کے سامنے ہمدردانہ انداز میں پیش بھی کیا۔ یہی وجہ ہے کہ اُسے علوم ہند کا پہلا اور عظیم ترین محقق کہا گیا ہے [1]۔ اس کتاب کا نام 'کتاب فی تحقیق ماللہند من مقالہ مقبولہ فی العقل او مرذولہ' ہے لیکن یہ 'کتاب الہند' کے نام سے مشہور ہے۔ اور اس کتاب کے مصنف کا نام ابوریحان ابن احمد المعروف بہ البیرونی [2] تھا۔

البیرونی ۹۷۳ عیسوی میں خوارزم [3] کے مضافات میں پیدا ہوا تھا۔ یہ علاقہ اُس وقت سامانی سلاطین (۸۷۴ ۔ ۹۹۹) کے زیر اقتدار تھا۔ بیرونی شہر سے باہر کسی قریہ میں پیدا ہوا تھا اور اور اسی لیے 'البیرونی' اس کی کنیت پڑ گئی اور وہ آج تک اسی نام سے مشہور ہے۔ بیرونی فارسی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی 'باہر والا' ہیں۔ یہاں اس سے مراد خوارزم کا ایک مضافاتی قریہ ہے [4]

---

[1] ایس۔ کے۔ چٹرجی 'البیرونی اور سنسکرت' البیرونی یادگار کتاب (۱۹۵۱) صہ ۸

[2] اس لفظ کے انگریزی املا میں اختلاف ہے۔ میں نے ایران سوسائٹی کے مقرر کردہ املا کو اختیار کیا ہے۔

[3] موجودہ خیوا۔ ۱۹ویں صدی کے وسط ایشیائی ترکستان کی ایک امارت جو اب سوویت یونین کی جمہوریہ ازبکستان کا ایک حصہ ہے۔

[4] بعض لوگوں کا خیال یہ بھی ہے کہ 'حالانکہ البیرونی خوارزم میں پیدا ہوا تھا لیکن چوں کہ اس کے والدین ایرانی تھے اور غیر ملکی سمجھے جاتے تھے اس لیے اس کی کنیت 'البیرونی' ہو گئی۔ عبداللہ یوسف علی 'البیرونی کی کتاب الہند' اسلامک کلچر جلد اوّل ۱۹۲۷ صہ ۳۳

البیرونی کی بعض پرانی عربی سوانح میں اُس کا مولد سندھ کے 'بیرون' نامی شہر کو بتایا گیا اور کہا گیا ہے کہ اسی نسبت سے اُس کو البیرونی کہا جاتا ہے لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہے۔ سندھ کے مذکورہ شہر کا نام 'نیرون' ہے جو غالباً کتابت کی غلطی سے 'بیرون' ہوگیا اور البیرونی کا مولد سمجھا جانے لگا اور البیرونی کو ہندوستان اور ہندوستانی علوم سے جو گہری دلچسپی تھی اُس سے اُس کے ہندی نژاد ہونے کا نتیجہ اخذ کرلیا گیا۔

البیرونی ایرانی مسلمان تھا۔ اُس کی ابتدائی زندگی کے بارے میں بہت کم معلوم ہے لیکن اتنا ضرور اندازہ ہوتا ہے کہ اُسے اپنے بچپن میں حصول علم کے اچھے مواقع حاصل تھے۔ مطالعے سے اُس کی یہ رغبت و انہماک تمام عمر جاری رہا۔ کہا جاتا ہے کہ جس وقت اُس کا دم نکل رہا تھا اُس وقت اُس کا ایک دوست اُس سے ملنے آیا۔ البیرونی نے اُس وقت بھی اُس سے علم الہندسے کسی مسئلے کے حل کے بارے میں دریافت کیا۔ دوست کو یہ بات سُن کر عجیب سا لگا۔ لیکن البیرونی نے اُس سے کہا کہ کیا اُس کا ایسی حالت میں مرنا اچھا نہ ہوگا کہ وہ اس مسئلے کے حل سے واقف ہو چکا ہو۔ یہ سُن کر اُس کے دوست نے اُسے مسئلہ کی حقیقت سے آگاہ کردیا اور جوں ہی وہ کمرے سے باہر آیا البیرونی نے دم توڑ دیا اور کمرے سے لوگوں کی آہ وزاری کا شور بلند ہوا۔

البیرونی کئی زبانوں کا عالم اور کثیر التصانیف تھا۔ خوارزمی (شمالی ایران کی ایک بولی جس میں ترکی الفاظ کثرت سے شامل ہیں) اُس کی مادری زبان تھی۔ اس کے علاوہ عبرانی، سریانی اور سنسکرت پر اُسے پوری قدرت حاصل تھی۔ یونانی زبان اگرچہ وہ نہیں جانتا تھا، تاہم افلاطون اور دوسرے یونانی حکما کی تصانیف سے وہ اُن کے سریانی اور عربی تراجم کے ذریعے بخوبی واقف تھا۔ عربی اور فارسی پر اُسے زبردست عبور حاصل تھا۔ کتاب الہند، سمیت اس کی بیشتر تصانیف عربی میں ہیں جو اُس وقت کی بین الاقوامی زبان ہونے کے ساتھ ساری متمدن دنیا کی علمی زبان تھی اور علم و ادب کی ترقی و اشاعت میں اس زبان نے اہم کردار ادا کیا تھا۔

البیرونی کی طفولیت کے زمانے میں وسط ایشیا کی سیاست میں پے بہ پے زبردست انقلابات رونما ہوئے اور ان انقلابات میں سے بعض کے اثر سے البیرونی بھی محفوظ نہ رہ سکا۔ شروع میں اُسے آل خوارزم کی سرپرستی حاصل تھی لیکن جب ۹۵ عیسوی میں میمونی خوارزم شاہیوں نے اقتدار حاصل کرلیا تو البیرونی کے لیے زبردست مشکلات پیدا ہوگئیں اور وہ خوارزم سے ہجرت کر کے جرجان (بحرہ کیسپین) کے جنوب مشرق کی جانب) چلا گیا اور شمس المعالی قابوس کے

دربار سے وابستہ ہوگیا۔ اُس نے اپنی مشہور کتاب "آثار الباقیہ"[1] شمس المعالی کے ہی نام معنون کی ہے۔

کچھ عرصے بعد وہ پھر خوارزم واپس چلا گیا۔ لیکن جب ۱۰۱۷ عیسوی میں سلطان محمود غزنوی نے (۹۹۹-۱۰۳۰) خوارزم پر حملہ کر کے اُس پر قبضہ کر لیا تو خوارزم کے دوسرے اعیان و مشاہیر کے ساتھ بیرونی بھی محمود کے ہمراہ غزنی پہونچا۔ اس کے بعد اُس کا قیام زیادہ تر غزنی میں ہی رہا اور وہیں اُس نے اپنی بیش تر کتابیں بھی تصنیف کیں اور ۴۴۰ ہجری (۱۰۴۸-۱۰۴۹ عیسوی) میں ۷۵ سال کی عمر میں انتقال کیا۔ یہ بات واضح نہیں ہے کہ محمود کے دربار میں البیرونی کی حیثیت کیا تھی۔ ہوسکتا ہے کہ اُسے وہاں پر عمال بنا کر رکھا گیا ہو۔ لیکن وہ کوئی معمولی آدمی نہیں تھا۔ اپنے علم و فضل اور ہیئت و نجوم میں اپنی مہارت کی وجہ سے اُسے جو شہرت حاصل تھی اُس کی وجہ سے اُس سے عزت و احترام کا سلوک کیا جاتا تھا۔ بہرحال ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سلطان سے اُس کے تعلقات بہت اچھے نہیں تھے۔ بیرونی کی مایہ ناز تصنیف 'کتاب الہند' سلطان محمود کے دورِ حکومت میں مکمل ہوئی (۱۰۳۰ کے آس پاس) لیکن اس میں سلطان کا ذکر صرف دو ایک جگہ آیا ہے اور وہ بھی بہت مختصر اور سرسری طریقے پر۔

قیام غزنوی کے زمانے میں ہی البیرونی کو ہندوستان اور ہندوستانیوں کے بارے میں واقفیت حاصل کرنے کا شوق پیدا ہوا۔ جیسا کہ ہمیں معلوم ہے، عباسی عہد کے ابتدائی زمانے میں ہی نجوم، ریاضی اور طب کی متعدد ہندوستانی کتابوں کا عربی میں ترجمہ ہو چکا تھا۔ ان میں سے بعض کا البیرونی نے ضرور مطالعہ کیا ہوگا جیسا کہ کتاب الہند سے ظاہر ہے۔

البیرونی نے نہ صرف بعض سنسکرت مآخذ کا ذکر کیا ہے جن کا اُس نے مطالعہ کیا تھا بلکہ ان میں سے بعض میں پائی جانے والی کتابت کی غلطیوں کی نشاندہی بھی کی ہے۔ غزنی میں قیام کے دوران ہندوستان کے بارے میں اپنے مطالعات میں مزید توسیع و اضافہ کے مواقع بھی اُسے یقیناً حاصل ہوئے ہوں گے کیونکہ غزنی اُس وقت اسلام کا اہم ترین سیاسی اور ثقافتی مرکز تھا اور یقیناً ہمسایہ ملکوں اور ہندوستان کی اہم ہستیاں بھی یہاں آتی جاتی ہوں گی۔ یہاں بہت سے ہندوستانی جنگی قیدی بھی تھے جو سلطان محمود کے حملوں کے نتیجے میں قید ہو کر آئے تھے۔ ان قیدیوں میں صناع

---

[1] سخاؤ نے اس کا انگریزی میں ترجمہ کیا اور ۱۸۷۹ میں لندن سے شائع کیا۔

بھی تھے اور عالم بھی پھر پنجاب، جہاں ہندوؤں کی اکثریت تھی، غزنوی سلطنت کا ایک حصہ بن چکا تھا غزنی اور ہندوستان کے اُن شہروں میں جہاں جہاں وہ گیا[1] تھا اس کی ملاقات ہندو عالموں اور پنڈتوں سے ہوئی ہوگی۔ ایس۔ کے۔ چیٹرجی کا خیال[2] ہے کہ البیرونی ان لوگوں سے مغربی پنجابی یا فارسی میں گفتگو کرتا ہوگا۔ مغربی پنجابی وہ جانتا تھا اور ہندو علماء بھی بہر حال تھوڑی بہت فارسی جانتے ہی ہوں گے۔

البیرونی نے کتاب الہند میں محمود غزنوی کے نام راجا آنندپال کے اُس خط کا ذکر کیا ہے جس میں راجا نے محمود کو خراسان میں[3] ترکوں کی بغاوت کو دبانے کے لیے فوجی مدد کی پیش کش کی تھی۔ آنندپال نے لکھا تھا کہ چونکہ سلطان اُس پر (آنندپال پر) فتح حاصل کرچکا تھا اس لیے وہ یہ نہیں چاہتا کہ کوئی اور سلطان پر غالب آتے۔ اس قسم کی سفارتی خط و کتابت اُسی صورت میں ممکن ہوسکتی تھی جب دونوں درباروں میں ایک دوسرے کی زبان جاننے والے لوگ موجود ہوں۔

البیرونی کی کتاب الہند اور دوسری کتابوں کے قاریوں کے سوالات کا معاملہ بھی اس سے جڑا ہوا ہے۔ کتاب الہند کی تصنیف خود اس کا ثبوت ہے کہ بعض مسلمان حلقے ہندوستان کے سائنسی علوم میں بہت دلچسپی لیتے تھے۔ البیرونی نے کتاب کے اختتام پر لکھا ہے کہ اس نے جو کچھ بیان کیا ہے وہ اتنا کافی ہے کہ اس کی بنیاد پر ہندوؤں سے مذہب، سائنس اور ادب کے سوالات پر تبادلہ خیال کیا جا سکتا ہے۔ اس بات کی طرف کم ہی توجہ کی گئی ہے کہ کتاب الہند کی تصنیف کے وقت البیرونی کے ذہن میں وہ ہندو قاری بھی تھے جو عربوں کے علوم سے استفادہ کرنا چاہتے تھے۔ البیرونی نے کہا ہے کہ وہ ہندوؤں کے لیے اقلیدس اور المجسطی کی کتابوں کا ترجمہ کرنے کے ساتھ ساتھ اصطرلاب پر بھی ایک رسالہ تصنیف کر رہا تھا۔ ایک اور موقع پر اُس نے عربی، کھنڈاکھاڈیاک، نامی رسالے کا بھی ذکر کیا ہے جو اُس نے ایک کشمیری ہندو سیاوابالا کے لیے لکھا تھا۔

---

[1] اپنی کتاب کے ایک پیراگراف میں جس پر کم ہی توجہ دی گئی ہے البیرونی نے اُن شہروں کا ذکر کیا ہے جہاں وہ نئی اوا قع گیا تھا (ص ۱۴۳)

[2] مذکورہ بالا مقالہ

[3] مضمون محولہ بالا۔

ہمارے خیال میں اس بات کی کوئی براہ راست شہادت موجود نہیں ہے لیکن اتنا بہرحال معلوم ہے کہ البیرونی کو شروع ہی سے ہندسہ ذہنیت سے زبردست لگاؤ تھا۔ جب قیامِ غزنی کے زمانے میں اُسے ہندو علما سے ملنے کا موقع ملا تو اُس نے اُس سے فائدہ اُٹھایا۔ ہندوستانی علوم کا کثیر سرمایہ عربی ترجموں کی صورت میں وہاں موجود تھا ہی اور البیرونی نے اس کا مطالعہ ضرور کیا ہوگا۔ غزنی میں اُسے ہندوستانی علما سے براہِ راست تبادلۂ خیال کرنے اور اُن کی مدد سے سنسکرت مآخذ کا مطالعہ کرنے موقع بھی مل گیا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس زمانے میں اُس نے پنجاب اور ہندوستان کے دوسرے حصوں کا سفر بھی کیا ہو۔ بہرحال یہی وہ زمانہ ہے جب ہندوستانی علوم وفنون اور مذہب وفلسفے سے اُس کی دلچسپی غیر معمولی حد تک بڑھ گئی اور غالباً یہی وہ زمانہ ہے جب اُس نے اپنی کتاب کے لیے مواد جمع کر کے کتاب کا پہلا مسودہ تیار کیا۔

البیرونی کی تصانیف کی تعداد کے بارے میں اختلاف ہے۔ یاقوت (۱۲۲۹ء ـ ۱۱۷۹ء) کا کہنا ہے کہ اُس نے مرو میں البیرونی کی کتابوں کی فہرست دیکھی جو باریک لکھے ہوئے ساٹھ صفحات پر مشتمل تھی۔ ایک اور مصنف نے البیرونی کی تصانیف کا وزن ایک اونٹ کے بارے زیادہ بتایا ہے۔ لیکن البیرونی نے اپنی تصانیف کے بارے میں جو کچھ خود بیان کیا ہے وہ کچھ کم حیرت انگیز نہیں۔ اپنی موت سے تیرہ سال پہلے ایک دوست کے نام اپنے خط میں اُس میں اپنی ۱۱۴ کتابوں کے نام لکھے تھے[13]۔ یہ فہرست بھی ادھوری ہے۔ اُس میں اُن کتابوں کے نام درج نہیں ہیں جن کا ذکر دوسری جگہوں پر ملتا ہے اور نہ اس میں وہ کتابیں شامل ہیں جو اُس نے اپنی عمر کے باقی ماندہ ۱۳ سالوں میں لکھی تھیں۔ لیکن افسوس کہ ان میں سے اکثر ضائع ہو چکی ہیں اور جو باقی ہیں وہ غیر مطبوعہ حالت میں ہیں۔ صرف دو کتابیں[14]۔ آثار الباقیہ اور کتاب الہند اور ان کے انگریزی ترجمے شائع ہوئے ہیں۔ جو ایڈورڈ سی سخاؤ کی علم ودوستی کے رہین منت ہیں۔ عظیم جرمن اسکالر ایڈورڈ کارل سخاؤ (۱۹۳۰ء۔ ۱۸۴۵ء) ۲۰ جولائی ۱۸۴۵ء کو فیومستر میں پیدا ہوئے اور ویانا یونی ورسٹی (۱۸۶۹ء) میں سامی زبانوں کے پروفیسر اور بعد میں برلن یونی ورسٹی میں السنۂ مشرقیہ کے پروفیسر رہے۔ وہ ایک طویل عرصے تک کتاب الہند کا مطالعہ کرتے رہے اور بعد میں اس کا ترجمہ انگریزی میں کیا بعد میں

---

[13] عبدالسلام ندوی کا محولہ بالا مضمون

[14] عبدالرحمٰن "ابوریحان محمد بن احمد البیرونی کے رسائل" جس میں بیرونی کی ایک اور مطبوعہ کتاب "کتاب التفہیم" کا ذکر ہے۔

اُنھوں نے اس کے مزید ایڈیشن تیار کیے اور انگریزی کے علاوہ بعض دوسری زبانوں میں بھی اس کا ترجمہ کیا ۱۸۷۲-۷۳ میں اس کے ایک عربی نسخہ[1] سے سخاؤ نے پہلے اس کا ترجمہ جرمن زبان میں کیا۔ بعد میں جب ۱۸۸۵ میں اس کا عربی متن شائع کیا جانے لگا تو سخاؤ نے پوری کتاب کا دوبارہ انگریزی زبان میں ترجمہ کیا[2] انگریزی ترجمہ معہ مفصل حواشی ۱۸۸۸ میں دو جلدوں میں شائع ہوا۔ بعد میں ۱۹۱۰ میں یہ ایک جلد میں شائع ہوا۔ اوّل الذکر پاکستان سے ۱۹۶۲ میں دوبارہ شائع کیا گیا۔ آخر الذکر ہندوستان سے (ایس۔ چاند نئی دہلی، ۱۹۶۴) میں شائع ہوا۔[3]
ہندی میں اس کا ترجمہ شانتا رام نے کیا جو ۱۹۲۶-۲۸ میں انڈین پریس الہ آباد سے شائع ہوا۔ اردو میں اس کا ترجمہ دو جلدوں میں سید اصغر علی نے کیا اور انجمن ترقی اردو سے ۱۹۴۱-۴۲ میں شائع ہوا۔ ۱۹۶۳ میں اے بی خالدوف اور وی این زوازدوسکی کا کیا ہوا روسی زبان میں اس کا ترجمہ تاشقند (سوویت یونین) سے اے آئی بیلیوف کی ادارت میں شائع ہوا حال میں اس کے عربی متن کا اے۔ بی ایم حبیب اللہ نے بنگالی میں ترجمہ کیا ہے جو بنگلہ اکادمی ڈھاکا، بنگلا دیش سے ۱۹۷۴ میں شائع ہوا ہے۔ کتاب کا ایک تلخیص شدہ ایڈیشن اینسلی ٹی ایمبری نے تیار کر کے ۱۹۷۱ میں نیویارک سے شائع کیا۔ موجودہ مختصر ایڈیشن[4] میں قاری کی توجہ البیرونی کے طریق رسائی پر مرکوز رکھنے کی کوشش کی گئی ہے اور ہندوستانی علوم و سماج کے اس کے راست مطالعے اور مشاہدے کے طریقے کو اجاگر کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ کتاب کے بعض وہ اہم حصے جن کی طرف خاطر خواہ توجہ نہیں کی گئی تھی نمایاں کئے گئے ہیں۔

---

[1] بلیوتھک نیشنل پیرس میں محفوظ عربی مخطوطے کی بنیاد پر ایک نیا عربی ایڈیشن دائرۃ المعارف حیدر آباد سے ۱۹۵۸ میں شائع ہوا۔

[2] ترجمہ و اشاعت دونوں کاموں میں انڈیا آفس لندن کا تعاون حاصل رہا۔

[3] ایڈورڈ سی سخاؤ کا انگریزی ترجمہ مطبوعہ نئی دہلی ۱۹۶۴ پیش لفظ

[4] یہ دو جلدوں والے ایڈیشن کی فوٹو کاپی ہے جو ۱۹۱۱ میں لندن سے شائع ہوا تھا۔ اس میں یہ خامی تھی کہ غیر ضروری مواد کو خارج نہیں کیا گیا تھا۔ بعض وہ ابواب جن کی کوئی اہمیت نہیں سمجھی گئی وہ خارج کردیے گئے۔ لیکن گزشتہ باب کے آخر میں ان کے مشمولات کا مختصراً ذکر کر دیا گیا البتہ پیش لفظ میں کتاب کے مشمولات کا معتدبہ جائزہ لیا گیا اور ان کے اہم مقامات پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

البیرونی نے اپنی ضخیم کتاب کو اسی ۸۰ ابواب میں تقسیم کیا ہے اور ہر باب میں جن اُمور کو بیان کیا ہے اُن کی ذیلی سرخیاں قائم کی ہیں۔ پہلا باب تعارفی نوعیت کا ہے اور اس میں اُن دشواریوں (زبان و مذہب کا اختلاف اور نسلی تعصب وغیرہ) کا ذکر کیا ہے جو ہندوستانی معاشرے کو معروضی انداز میں سمجھنے اور بیان کرنے میں پیش آتی ہیں۔ اسی باب میں اُس نے اپنے طریق کار پر بھی روشنی ڈالی ہے۔ اس کے بعد کے ابواب مذہب و فلسفہ (۱ تا ۸) معاشرتی نظام، قانون و شریعت، صورت گری (۹ تا ۱۱) دینی اور علمی کتابیں (۱۲ تا ۱۴ اور ۱۶) پیمائش کے طریقے، کیمیا (۱۵ تا ۱۷) جغرافیہ، ستاروں کا علم، نجوم، تاریخ وغیرہ (۱۸ تا ۶۲) معاشرت، عادات و رسوم، تہوار وغیرہ (۶۳ تا ۷۹) اور احکام نجوم (۸۰) پر مشتمل ہیں۔

بعض ابواب میں کہیں کہیں گزشتہ ابواب کے موضوعات کا اعادہ ہے لیکن اس کی وجہ مصنف کی لاپروائی نہیں ہے اور اس کے بارے میں اُس نے خود یہ وضاحت کی ہے کہ اس کتاب میں مذہبی طریقے پر عمل کرنا ممکن نہیں کہ اُن اُمور کا حوالہ دیا جائے جو بیان ہو چکے ہیں بلکہ بعض اوقات ایسے اُمور کا ذکر بھی آیا ہے جو اس سے پہلے بیان نہیں ہوئے ہیں اور جن کی وضاحت آئندہ کسی باب میں کی گئی ہے۔ بعض مرتبہ اُس نے کسی بات کا اعادہ اس لیے بھی کیا ہے کہ اس سے کسی ایسی بات کو سمجھنے میں مدد ملتی ہے جو پہلی بار بتائی جا رہی ہے، کیونکہ بعض صورتوں میں اعادہ افہام و تفہیم میں آسانی پیدا کر دیتا ہے۔

تمام ابواب کا آغاز تمہیدی یا تعارفی جملوں سے ہوتا ہے۔ اس کے بعد مطلوبہ اُمور کا بیان اور بعد میں کے اقتباسات نقل کئے گئے ہیں۔ اگر ان مآخذ میں امور زیر بحث کے متعلق کوئی اختلاف پایا جاتا ہے تو اس کی نشاندہی بھی کر دی گئی ہے۔ کاتبوں کی غلطیاں اور اصطلاحات کی وضاحت کے ساتھ ساتھ اگر کسی امر کے متعلق مکمل معلومات مہیا نہیں ہو سکی ہے تو اُسے بھی بتایا گیا ہے۔ بعض جگہوں پر البیرونی نے کسی ہندوستانی شخص یا گروہ کا ذکر کیا ہے جس سے اُسے کوئی بات معلوم ہوئی تھی ــــــــــــ لیکن اُس نے ان اطلاعات کو تحقیق کئے بغیر قبول نہیں کیا۔ اُس نے اس اطلاع کی دوسرے ذرائع سے تصدیق کرنے کی کوشش کی۔ ایک جگہ اس نے کہا ہے کہ ایک ذریعے سے اُسے جو معلومات حاصل ہوئی تھیں دوسرے ذرائع سے اُس سے بالکل مختلف اور متضاد باتیں معلوم ہوتیں۔ بنا بریں وہ لکھتا ہے دیکھو مختلف ذرائع سے کیسے مختلف جواب ملے۔ واللہ اعلم۔

بعض موضوعات کے متعلق اپنی ناکافی معلومات کا البیرونی نے ایمانداری سے اعتراف کیا ہے ——— لیکن معلومات کی کمی یا عدم موجودگی کی وجہ سے اُس نے زیر موضوع زیر بحث کے بیان میں کمی نہیں کی ہے اور جو کچھ معلومات حاصل ہو سکی اُس کو اُتنا ہی اور اُسی حال میں درج کر دیا ہے۔ اس کے علاوہ ہندوؤں کے بعض نظریات و رسوم کو بیان کرتے ہوئے ماضی میں ان کی دوسری قوموں میں موجودگی کی طرف بھی اشارہ کر دیا ہے۔ ان تمام باتوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ البیرونی کا طریقۂ تحقیق زمانۂ حال کے محققوں جیسا ہے۔ وہ تقابلی مطالعے کا بھی قائل ہے، جسے آج کے دور کی تحقیق کا خاص انداز سمجھا جاتا ہے۔

سماجی زندگی کے بیان میں اُس نے بڑی بالغ نظری اور پختہ شعور کا ثبوت دیا ہے خصوصاً ذات پات، ملکی اور شرعی قوانین اور بت پرستی کے بیان میں۔ مثال کے طور پر ذات پات کے نظام کے آغاز کے بیان میں اُس نے لکھا ہے کہ اگر کوئی مضبوط قوت ارادی کا مالک شخص کوئی نیا سیاسی یا سماجی نظام نافذ کرتا ہے اور اسے مذہب کی تائید حاصل ہو جاتی ہے تو وہ رفتہ رفتہ ایک ضابطۂ قانون کی حیثیت اختیار کر لیتا ہے۔ پُرانے زمانے کے وہ سلاطین جنھیں اپنی فرائض کا احساس تھا اپنی رعایا کو مختلف طبقات میں منقسم کر دیتے تھے اور اُن کے فرائض متعین کر دیتے تھے اور انھیں منع کر دیتے تھے کہ وہ دوسروں کے کاموں میں دخل نہ دیں ——— کوئی شخص جب اپنے راستے سے منحرف ہوتا تھا تو سزا پاتا تھا۔ خواہ اس کا یہ انحراف نیک نیتی اور مصلحت اندیشی پر ہی محمول ہو ——— البیرونی نے یہ بھی بتایا ہے کہ اس ضابطے کو قائم رکھنے میں حکومت کا کیا کردار ہوتا ہے نیز یہ کہ حکومت اور شریعت کے درمیان ہم آہنگی کا معاشرے پر بڑا صالح اثر ہوتا ہے۔ ہندوؤں کے قانون شریعت اور اس کی تنسیخ کے سوال پر بحث کرتے ہوئے کہا ہے کہ قانون میں ترمیم کی ضرورت یا تو اس وجہ سے پیش آتی ہے کہ انسانوں کی طبیعت میں تبدیلی آجاتی ہے یا قانون اتنا سخت ہو جائے کہ اس پر عمل کرنا دشوار ہو جاتا ہے۔

ہندوؤں کی بعض قدیم روایات کے بیان میں بھی البیرونی نے گہرے سماجی شعور کا ثبوت دیا ہے۔ مثال کے طور پر اُس نے وشنو دھرم سے شونک کا یہ قول نقل کر کے اپنی پسندیدگی کا اظہار کیا ہے جس میں آب و ہوا اور طرز معاشرت کے اختلاف کو انسانی تمدن کے ارتقاء کے لیے ضروری قرار دیا گیا ہے۔ باہمی امداد و اعانت تہذیب کے ارتقا کی بنیادی شرط ہے اور اس کے لیے حالات کا اختلاف ضروری ہے کیونکہ حالات کے اختلافات کے نتیجے ہی میں دونوں کو

باہمی امداد و تعاون کی ضرورت ہوتی ہے۔ البیرونی مزید کہتا ہے کہ انسان کے حالات میں ایسا اختلاف بہ سبب رسوم مروّجہ کے ہوتا ہے لیکن مذہبی احکام، رسوم و عادات سے زیادہ طاقتور اور طبائع پر زیادہ غالب ہوتے ہیں۔ رسوم و عادات پر نکتہ چینی اور اُن میں تبدیلی کی جا سکتی ہے۔ لیکن مذہبی احکام کو بے چون و چرا تسلیم کر لیا جاتا ہے۔

انسانوں کے دل میں حُب وطن پیدا کرنے کا سبب بھی ملک کی آب و ہوا اور مذہبی و سماجی نظام سے تعلق خاطر ہے۔

البیرونی نے مہابھارت کی لڑائیوں کے بیان کے ذیل میں جنگوں کے اسباب اور فائدوں کے بارے میں جو کچھ کہا ہے وہ بھی قابل غور ہے۔ اُس نے اس سلسلے میں بعض باتیں وہ کہی ہیں جو عہد حاضر کے نظریۂ 'جہد للبقا' کی بنیاد ہیں۔ اُس نے طبعی حالات کو اصلی حالت پر باقی رکھنے کی ضرورت پر بھی زور دیا ہے۔ یہ مسئلہ بھی آج کے سائنس دانوں کی توجہ کا مرکز بنا ہوا ہے۔ البیرونی لکھتا ہے:

"دنیا کی آبادی کھیتی اور اولاد کی پیدائش سے ہے اور جیسے جیسے زمانہ گزرتا ہے ان دونوں میں اضافہ ہوتا جاتا ہے اور اس اضافے کی کوئی حد نہیں جبکہ دنیا محدود ہے۔

جب نباتات یا حیوانات کی کوئی قسم ایک کیفیت پر قائم ہو جاتی اور اس طرح اپنی نسل کی افزائش کرنے لگتی ہے کہ اس نوع کا ہر فرد صرف ایک بار پیدا ہو کر مر نہیں جاتا بلکہ اپنے جیسے کو بار بار پیدا کرتا رہے تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ صرف ایک ہی قسم کے درخت یا ایک ہی قسم کے جانور زمین کے چپے چپے پر پھیل جائیں گے۔ . . .

باغبان ہر اچھی اور تندرست شاخوں کو باقی رکھتا اور تمام دوسری شاخوں کو کاٹ دیتا ہے۔ . . .

فطرت بھی یہی کرتی ہے لیکن وہ ایسا کرنے میں اچھے اور بُرے میں امتیاز نہیں کرتی اور اس کا عمل سب پر یکساں ہوتا ہے۔ . . .

یہی حال دنیا کا ہے، جب اپنے مکینوں کی زیادتی کی وجہ سے اس میں خرابی پیدا ہو جاتی یا پیدا ہونے کے قریب ہوتی ہے تو اس وقت حاکم کائنات ایک ایسے شخص کو بھیجتا ہے جو اس زیادتی کو کم کرتا اور بُرائی کی جڑ کاٹ دیتا ہے۔"

بیرونی نے اپنی کتاب میں جن موضوعات پر بحث کی ہے اُن سے اندازہ ہوتا ہے

کہ اس کی علمی دلچسپیوں کا میدان کتنا وسیع تھا۔ اس کی کتاب کا بنیادی موضوع مذہبی اور فلسفیانہ افکار ہیں۔ لیکن اس نے بہتر سے دوسرے موضوعات کو بھی شامل کر لیا ہے مثلاً سماجی اور مذہبی حالات، کھانا پینا اور لباس، کھیل اور تفریحیں، سکے اور اوزان، مقدمے اور توہمات وغیرہ۔ پھر یہ بات بھی معنی خیز ہے کہ بعض امور کے بارے میں اُس نے سکوت اختیار کیا ہے۔ سیاسی حالات کے بارے میں اس کا خاموش رہنا تو سمجھ میں آتا ہے کیونکہ یہ اُس کے موضوع سے خارج ہیں، نیز یہ کہ اس موضوع پر دوسری کتابیں بھی موجود ہیں۔ لیکن یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس نے تجارت، صنعت وحرفت، زراعت، فنون لطیفہ اور فن تعمیر[1] جیسے اہم موضوعات کو کیوں چھوڑ دیا۔

سماجی حالات کے سلسلے میں کتاب کے وہ ابواب انتہائی قابل قدر ہیں جن میں ذات پات کا نظام، برہمنوں اور دوسری ذاتوں کے لیے واجب العمل رسوم بیان کی گئی ہیں۔ کسی دوسرے غیر ہندوستانی مصنّف کی کسی کتاب میں اس زمانے میں رائج ذات پات کے نظام کے بارے میں اتنی تفصیل سے گفتگو نہیں کی گئی ہے۔ اس باب میں ذاتوں سے متعلق شرعی احکام بھی بیان کیے گئے ہیں اور ان سے ذاتوں کی تفریق کے مسئلے پر ایک نئی روشنی ضرور پڑتی ہے۔ مثلاً برہمنوں کو چھتریوں کے ساتھ جوڑ دیا جانا یا ویشوں اور شودروں کا تقریباً ایک سطح پر رکھا جانا اور اُن کے لیے اوامر و نواہی کے احکامات کا الگ الگ ہونا وغیرہ۔ پھر مختلف ورنوں کے لوگوں کا شہروں اور قریوں میں ساتھ ساتھ رہنا اور ایک ہی مکان میں رہنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ مختلف ذاتوں اور خصوصاً ویشوں اور شودروں کے درمیان شادیاں بھی ہوتی ہوں گی۔ انتیاجوں میں اس قسم کی شادیاں عام تھیں۔ انتیاجوں کا شمار کسی ذات میں نہیں ہوتا تھا بلکہ وہ اپنے پیشے سے پہچانے جاتے تھے۔ البیرونی نے اس بات کا خاص طور پر ذکر کیا ہے۔

ذات پات کا اثر بیویوں کی تعداد اور نفاس کی مُدت پر بھی ہوتا تھا۔ البیرونی نے لکھا

---

[1] کتاب میں البیرونی نے تالابوں کے سلسلے میں ضمنی طور پر چند جملے اس موضوع پر کہے ہیں۔ ایک اور جگہ پر اُس نے ہندوؤں کی فن تعمیر کے متعلق ایک کتاب کا ذکر کیا ہے لیکن بدقسمتی سے کتاب الہند کے اصل عربی لہجے کی اس جگہ کی عبارت غائب ہے۔ ممکن ہے البیرونی نے اس کتاب پر گفتگو کرتے وقت ہندوؤں کے فن تعمیر پر بھی کچھ کہا ہو۔

ہے۔[1] بعض ہندوؤں کا یہ خیال ہے کہ ہر ذات کے شخص کے لیے بیویوں کی تعداد مقرر ہے چنانچہ برہمن کو چار، چھتری کو تین، ویش کو دو اور شودر کو ایک بیوی رکھنے کی اجازت ہے۔ اسی طرح نفاس کی مدت برہمن کے لیے ۸ دن، چھتری کے لیے ۱۲ دن، ویش کے لیے ۱۵ دن اور شودر کے لیے ۳۰ دن ہے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ غریبوں کے لیے، جن کے واسطے ایک ایک دن بہت اہم ہے، نفاس کی اتنی طویل مدت مقرر کرنا، مالی دشواریوں کا سبب ہوتا ہوگا۔

تعلیم، علاقائی زبانوں اور رسم خط کے بارے میں بھی 'کتاب الہند' مفید معلومات فراہم کرتی ہے۔ مثال کے طور پر بچوں کے تختی لکھنے کا ذکر، پھر لکھنے کے ساز و سامان کو تیار کرنے کا طریقہ، ناریل کے پتوں پر لکھی ہوئی کتابوں کی پوتھیاں تیار کرنے کا طریقہ بھی بیان کیا گیا ہے۔ بعض اہم کتابیں ریشم کے کپڑے کے ٹکڑوں پر بھی لکھی جاتی تھیں۔

ہندوؤں کے حروف کی تعداد پچاس ہے۔ یہ تعداد ہمیشہ سے اتنی نہیں تھی بلکہ وقتاً فوقتاً اس میں اضافہ ہوتا رہا اور اب یہ پچاس ہے۔ ہندی حروف کی تعداد زیادہ ہونے کا ایک سبب ایسی اصوات کی موجودگی ہے جو کسی دوسری زبان میں نہیں ہیں۔ اس کے بعد ہندوؤں کے رسم خط کا بیان ہے۔

ہندو، یونانیوں کی طرح، بائیں جانب سے دائیں جانب لکھتے ہیں۔ ان کی لکھائی سطر کی تابع نہیں ہوتی کہ حروف کے سر اس کے اوپر اور دُم نیچے رہے جیسا کہ عربی تحریر میں ہوتا ہے۔ اس کے برعکس ان کے یہاں خط حروف کے اوپر سطر کی سیدھ میں ہوتا ہے اور حروف اس کے نیچے ہوتے ہیں۔ اس خط کے اوپر صرف اعراب اور نحوی علامتیں ہوتی ہیں۔

اس کے بعد البیرونی نے بعض علاقائی زبانوں اور خطوں کا ذکر کیا ہے اور یہ بھی بتایا ہے کہ یہ زبانیں اور رسم خط کن علاقوں میں رائج ہیں۔ البیرونی نے ایک رسم خط کا ذکر کیا ہے جو 'بیک شک' کہلاتا تھا اور پورب دیش اور اُدے پور میں رائج تھا اور بُدھوں کا رسم خط

---

[1] البیرونی نے ہندوستان کے مشرقی علاقے کے لوگوں کے اس عجیب خیال کا بھی ذکر کیا ہے کہ اس علاقے میں چھوٹے بیٹے کو بڑے پر ترجیح دی جاتی تھی۔ اس کی وجہ یہ عجیب و غریب خیال تھا کہ بڑے بیٹے کی پیدائش شہوت کے غلبے کا نتیجہ ہوتی ہے اور چھوٹے کا وجود اراوے، فکر اور سکون سے حاصل ہوتا ہے۔

بھی یہی تھا۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ بیشک کسی خاص علاقے کا خط نہیں تھا بلکہ ایک فرقے
کا خط تھا جو اُس علاقے میں مقیم تھا۔ خاص خاص تہواروں کے بارے میں اس کا بیان بھی نہایت
دلچسپ ہے۔ اتنا زمانہ گزرنے کے بعد بھی آج کا قاری ان میں سے بعض کو پہچان سکتا ہے مثلاً
ہولی، درگا پوجا اور دیوالی۔ ساتھ ہی ان تہواروں سے متعلق ان بیانات سے ان کی بعض
رسوم کا تسلسل اور بعض کی تبدیلی کا پتہ بھی چلتا ہے۔ اس کے علاوہ ان تہواروں کے بیان کے
سلسلے میں اس موضوع سے تعلق رکھنے والے بعض قدیم ماخذوں کی نشاندہی بھی ہوتی ہے۔

البیرونی کا عقیدہ تھا کہ علم ایک بین الاقوامی شے ہے اور نئے نظریات اور نئی دریافتوں
سے، خواہ وہ دنیا کے کسی بھی حصہ میں کی گئی ہوں، تمام قوموں کو فائدہ پہنچتا ہے۔ البیرونی کا
یہ بھی خیال تھا کہ ہر علم کو ملک سے باہر بھی پھیلانا چاہیئے تاکہ اس سے دوسرے لوگ بھی فائدہ
اٹھائیں۔" وہ کہتا ہے کہ ہندوؤں کے لیے اقلیدس اور المجسطی کا ترجمہ کرنے نیز اسطرلاب بنانے
کے بارے میں ایک رسالہ لکھوانے میں مصروف ہوں ——" البیرونی کو یقین تھا کہ سائنسی
مطالعات کے فروغ میں سلاطین اور شہزادے اہم کردار ادا کر سکتے ہیں۔ وہ علماء کو فکر معاش
سے آزاد کر کے انھیں یکسوئی سے علم کی خدمت کرنے کا موقع دے سکتے ہیں ——
البیرونی کہتا ہے کہ موجودہ زمانہ اس کے لیے سازگار نہیں ہے۔ نہ تو شہزادوں اور سلاطین کی سرپرستی
حاصل ہے اور نہ عوام کے ذہن سائنسی علوم کو قبول کرنے کے لیے تیار ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ کوئی
نیا علم اور تحقیق جنم نہیں لے سکتی۔ جو کچھ باقی ہے وہ پرانے زمانے کی ترقیوں کا ایک معمولی سا حصہ
ہے۔ ہندوستانی مطالعات کی کمی کا ثبوت یہ ہے کہ البیرونی نے جن ماخذوں سے استفادہ
کیا تھا، وہ صدیوں پہلے کے تالیف شدہ تھیں۔ البیرونی کے مطابق اکثر سلاطین و امراء علوم کی اہمیت
کے بھی قائل نہیں تھے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ علماء کے دروازوں پر دستک نہیں دیتے [illegible] علماء
کو اُن کے درباروں میں جانا پڑتا تھا —— اُس کے اس قدر [illegible] علم کی [illegible]
کی خواہش تھی۔ اُس کا یہ خیال بھی تھا کہ علوم کی ترقی اور اشاعت میں [illegible]
حصہ ہے کیونکہ اپنی توجہ اور امداد سے یہ لوگ اہل علم کو ان کی دنیاوی [illegible]
آزاد کر دیتے تھے اور انھیں یکسوئی کے ساتھ اپنے علمی مشاغل [illegible]
ہیں۔ ہندوؤں کے علوم میں البیرونی نے سب سے زیادہ توجہ نجوم پر دی ہے۔ [illegible]
کہ اُن کے نجوم کی بہت رسوم بھی اور کچھ اس [illegible] کہ اس موضوع سے اُسے خود بھی [illegible]

علم نجوم میں ہندوؤں کی مہارت کی تعریف کرنے کے ساتھ ساتھ اُس نے پڑھے لکھے لوگوں اور عوام کے نظریات کا فرق بھی واضح کر دیا ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ یہ دونوں نظریات باہم خلط ملط ہو گئے تھے جس کی وجہ سے نجوم کی کتابوں میں علمی مباحث کے ساتھ خرافات بھی موجود ہے اور یہ علم سیپیوں اور سڑی ہوئی کھجوروں کا مجموعہ بن کر رہ گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ سائنسی طریق استنباط سے کام نہیں لیتے ــــ ایک دوسری جگہ پر البیرونی نے اس صورت کا سبب بیان کیا ہے۔ اس کا بڑا سبب اپنی عقائد پر قائم رہنے کے لیے جس ہمت کی ضرورت ہے اُس کا فقدان ہے۔ سقراط میں یہ ہمت تھی ــــ اس کے علاوہ سماجی دباؤ اور سماجی مخالفت کا ڈر بھی سائنسی طریق کے استعمال میں مانع ہوتا ہے۔

البیرونی نے بعض دوسرے ہندو علوم مثلاً کیمیا سازی، نظام وزن اور پیمائش اور طب کے بارے میں بھی لکھا ہے۔ اول الذکر کے تحت انھوں نے ارتفاع وغیرہ عملیات کا ذکر کیا ہے۔ اُس نے رسائن کے نیم سائنس ہونے کا مضحکہ اُڑایا ہے جو دوسری دھاتوں کو سونے میں بدلنے کے لیے آزمائی جاتی تھی چنانچہ اُس نے جاہل ہندو شہزادوں کی سونے کی طمع پر سخت نکتہ چینی کی ہے جو رسائن شاستریوں کے کہنے پر غیر انسانی حرکتوں مثلاً بچوں کو قتل کر کے اُن کا خون چڑھانے تک سے گریز نہیں کرتے تھے۔

البیرونی نے یہ بھی کہا ہے کہ ہندوؤں کے اور بھی بہت سے علوم ہیں جن کو وہ اپنے محدود علم کی وجہ سے سمجھنے سے قاصر ہے (یہ البیرونی کی عالمانہ کسرِ نفسی ہے)۔

مذہبی معتقدات کے معاملے میں اُس نے خواص اور عوام کے عقائد کے درمیان امتیاز قائم کیا ہے۔ خواص توحید کے قائل ہیں اور یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ خدا ایک ہے، ازلی ہے، نہ اُس کی ابتدا ہے اور نہ انتہا، قادر مطلق ہے، زندہ ہے، زندگی دیتا ہے، دنیا کا مالک و مختار اور قائم رکھنے والا ہے۔ اس کے برخلاف عوام کی اکثریت بُت پرست تھی لیکن البیرونی اس کی مذمت نہیں کرتا۔ اس کے اسباب بیان کرتا ہے اور کہتا ہے کہ عوام کا رجحان محسوسات کی طرف ہے، وہ غیر محسوس حقائق کا عرفان نہیں کر سکتے۔ اُن کا محسوسات کی طرف میلان اُس کا محرک ہوا کہ انبیا اور صلحا کی یادگاریں قائم کریں اور ان کے بُت بنائیں اور اس طرح ان کے تئیں اپنی عقیدت کا اظہار کریں۔ وقت گزرنے کے ساتھ اس کی ابتدا کے محرکات فراموش ہو گئے لیکن عمل باقی رہا ــــ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بُت پرستی سے ذاتی کرامت

کے باوجود اُس نے ہندوؤں میں بُت پرستی کے آغاز اور رواج پانے کے اسباب کا نہایت معروضی انداز میں جائزہ لیا ہے۔

عام طور پر لوگ اقتصادی اسباب کو نظر انداز کر دیتے ہیں لیکن البیرونی نے موضوعات کی اہمیت اور ذبیحہ گاؤ کے امتناع کے اقتصادی اسباب بھی بیان کیے ہیں۔ اسی طرح اُس نے چکلوں کی موجودگی کے اقتصادی اسباب کا جائزہ بھی لیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ سومنات سمندری مسافروں کا بندرگاہ ہے اور مشرقی افریقہ اور چین کے درمیان آمدورفت کرنے والوں کی منزل ہے۔ گائے کے ذبیحے پر پابندی اس وجہ سے لگائی گئی کہ وہ زراعت کے لیے بہت مفید ہے اور اس سے گھر میں استعمال ہونے والی بہت سی فائدہ مند اور ضروری چیزیں حاصل ہوتی ہیں۔ طوائفوں کے بارے میں لکھتا ہے کہ راجا ان کو نہ صرف اپنے شہروں کی زینت اور عوام کی کشش کا سامان سمجھتے تھے بلکہ وہ حکومت کی آمدنی کا بھی ایک اچھا ذریعہ تھیں۔ اُن سے جو روپیہ ٹیکسوں اور جرمانوں کی صورت میں حاصل ہوتا تھا اُس سے فوج کے اخراجات پورے کیے جاتے تھے۔

ایک دوراہم بات جس کی طرف البیرونی نے ضمناً اشارہ کیا ہے یہ ہے کہ ابتدائی دور کے بعض مسلمان حکمراں سیاسی مصالح کو مذہبی مصالح پر مقدم رکھتے تھے۔ ملتان پر محمد بن قاسم کے قبضہ کا ذکر کرتے ہوئے البیرونی نے لکھا ہے کہ جب محمد بن قاسم کو یہ معلوم ہوا کہ اس شہر کے مندر اور اُس کے بُت کی وجہ سے شہر میں بہت مال وزر آتا ہے اور شہر کی خوشحالی کا راز بھی یہی ہے تو اُس نے بُت کو علیٰ حالہ رہنے دیا (اگرچہ اس کی توہین کر دی)۔ اس سے بھی زیادہ اہم واقعہ وہ ہے جب امیر معاویہ (۶۵۱ تا ۶۸۰) نے اپنی خلافت کے زمانے میں صقلیہ سے مال غنیمت میں آنے والے سونے اور جواہرات سے بنے ہوئے بتوں کو سندھ بھجوا کر فروخت کرا دیا تھا۔ خلیفہ نے ان بتوں کو (جو مذہبی اعتبار سے انتہائی مردود و ملعون شے ہیں) حصولِ زر کی خاطر فروخت کرنے میں ذرا سا بھی تامل نہیں کیا کیوں کہ انھوں نے ایسا انتظامی مصلحت سے کیا تھا، دینی مصلحت سے نہیں۔

ٹیکس لگانے کے اصول اور آمدنی کی تقسیم کے بارے میں مصنف کے خیالات بھی قابل غور ہیں۔ ذخیرہ اندوزی کے اسباب میں سے ایک "مستقبل کے لیے بچا کر رکھنا بھی ہے" جسے مصنف نے "پریشانیوں سے دل کو مطمئن رکھنا" کہا ہے۔ پیشوں کی نقل و حرکت پر مذہبی پابندی

اور برہمنوں کو صرف کپڑے اور سپاری کی تجارت کی اجازت کا ذکر بھی قابلِ غور ہے۔ برہمنوں کے لیے تجارت کو اس لیے ناپسند کیا گیا کہ تجارت میں فریب اور جھوٹ شامل ہوتا ہے۔ سود لینا بھی حرام تھا۔ البتہ شودروں کو اجازت تھی کہ وہ دو فیصد تک سود لے سکتے تھے۔ البیرونی کو کام کی بات کا پتہ چلا لینے کا زبردست سلیقہ تھا۔ چنانچہ ترکے کے سلسلے میں اس نے لکھا ہے کہ ہجڑے کو ترکے میں مرد کے برابر حصہ ملتا تھا۔

ملک کے جغرافیائی حالات کے بیان میں البیرونی نے ملک میں پائی جانے والی چٹانوں کی شکل، حجم اور ساخت سے لے کر یہاں کے باشندوں کی نسلی خصوصیات اور لباس وغیرہ تک کا ذکر کیا ہے۔ جغرافیائی حالات کے بیان میں البیرونی نے کتابوں سے زیادہ مشاہدے اور پیمائش پر زیادہ انحصار کیا ہے۔ ملک کی بڑی بڑی شاہراہوں کا بیان اور مختلف شہروں کے درمیان کے فاصلے کا یقین البیرونی کا ایک اہم کارنامہ ہے۔ لیکن اس کو پوری طرح سمجھنے کے لیے ان شہروں کی شناخت کرنا اور البیرونی کے متعین کیے ہوئے فاصلوں کو ہندوستانی پیمانوں میں تبدیل کرنا ضروری ہے اور یہ دونوں کام دشوار اور محنت طلب ہیں۔

بعض دفعہ خود اشاروں اشاروں میں جو [illegible] بھی [illegible] کہہ جاتا ہے۔ مثلاً ایک جگہ مختلف مقامات پر استعمال ہونے والے ہندوؤں کے حروف تہجی پر بحث کرتے ہوئے اس نے [illegible] میں [illegible] استعمال ہوتی ہے اور ساتھ میں [illegible] اہم اشارہ بھی [illegible] سلطان محمود کی فوج [illegible] سپاہی [illegible] بھرتی ہوکر آتے ہیں ___ [illegible] جغرافیائی نقشے کے ستاروں پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ کتاب ہندی کی تصنیف کے وقت یعنی ۴۰۱ھ میں ہمارا زمانہ ساکا کل [illegible] ۹۵۲ سن ہے ___ اس سے ساکا سن اور عیسوی سن کی تطبیق کی صحت کی بالواسطہ تصدیق ہوتی ہے اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ سن ۷۸ عیسوی سے شروع ہوتا ہے جیسا کہ ہم جانتے ہیں ۴۲۱ھ ۱۰۳۰ عیسوی کے مطابق ہے اور اگر ۹۵۲ میں ۷۸ جوڑ دیے جائیں تو حاصل جمع ۱۰۳۰ ہوتا ہے۔ ایک اور جگہ پر طول البلد نکالنے کا طریقہ بتاتے ہوئے انھوں نے ہندوستان کے بعض شہروں کا دھیان [illegible] طول البلد مقرر کرکے لکھ دیا ہے ___ اس اطلاع پر زیادہ توجہ نہیں دی گئی۔ لیکن البیرونی کے سفر ہندوستان پر خاصی روشنی پڑتی ہے۔ اسی طرح وقت کے حصوں

پر گفتگو کرتے ہوئے انھوں نے "گھٹی" کے گزرنے کے ناپنے کے لیے مستعمل ایک آلے کا ذکر کیا ہے جو اُس نے پشاور میں دیکھا تھا۔ ساتھ ہی اس آلے کو چلانے کے لیے مختلف لوگوں کی طرف سے عطیات دینے کے رواج کے بارے میں بھی بتایا ہے ——— اُس سے متعلقہ وقف کو خود دیکھا تھا۔ ہم مذہبی اُمور کی انجام دہی کے لیے قائم کیے گئے اوقاف سے تو واقف ہیں لیکن اس قسم کے اوقاف کے بارے میں البیرونی نے ہمیں جو کچھ بتایا ہے وہ نہایت اہم ہے۔ علاقائی زبانوں کے بیان کے ضمن میں البیرونی نے بتایا ہے کہ سلطان محمود کی فوج میں کرناٹ دیس کے سپاہی بھرتی کیے جاتے تھے۔ بنات النعش کے ستاروں کے بیان میں البیرونی نے اتفاقاً یہ بھی بتا دیا ہے کہ کتاب الہند کی تکمیل کا زمانہ (یعنی ۱۰۳۰ عیسوی) شک کال کا ۹۵۲ ہے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ شک دور کی ابتدا ۷۸ عیسوی میں ہوئی تھی۔

البیرونی کی کتاب کی سب سے خاص بات اس کا ہمدردانہ طریقِ مطالعہ ہے۔ اس بات کی اہمیت کا اندازہ اُس وقت ہوگا جب اس بات کو ذہن میں رکھا جائے کہ یہ کتاب اُس زمانے میں لکھی گئی تھی جب ہندوستان پر پے بہ پے مسلم حملوں کی وجہ سے دونوں فرقوں میں نظریاتی اور جذباتی عناد روز افزوں تھا۔ البتہ بعض مقامات پر البیرونی نے ہندوؤں کی بعض رسوم کے بارے میں سخت کلمات استعمال کیے ہیں اور ہندوؤں کی خود پسندی اور علیحدگی پسندی کی مذمت کی ہے۔ لیکن یہاں بھی اُس نے انصاف کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا ہے اور یہ کہنے میں تامل نہیں کیا ہے کہ یہ باتیں صرف ہندوؤں ہی میں نہیں، دنیا کی دوسری قوموں میں اور خود زمانۂ جاہلیت کے عربوں میں بھی موجود تھیں۔ باہر سے آنے والوں کو ہندوؤں کی یہ باتیں اس لیے بھی عجیب معلوم ہوتی ہیں کہ ان کے اپنے معاشرے میں ان کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔ اُس کی کتاب کا آخری جملہ بھی قابلِ غور ہے جس میں اُس نے کہا ہے: یہ کتاب اُن لوگوں کے لیے ہے جو ہندوؤں سے مذہب و علم و ادب کے معاملات پر اُن کی اپنی تہذیبی بنیاد پر گفتگو کرنا چاہتے ہیں۔ آج کل مغربی ممالک کے علما اس [illegible] بہت زور دیتے نظر آتے ہیں کہ مشرقی تہذیب کو اُس کے اپنے نقطۂ نظر سے سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیے اور اس کی تفہیم میں مشرقی علما کی کتابوں سے استفادہ کرنا چاہیے۔ البیرونی کی عظمت کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ اُس نے ایک ہزار سال پہلے اس نسخے پر کامیابی سے عمل

کر کے دکھا دیا۔ البیرونی کا ایک کمال یہ بھی ہے کہ اُس نے ایک اجنبی تہذیب کو اُس کے اپنے ماٰخذ کی روشنی میں دیکھنے اور سمجھنے کی کوشش کی اور اس کا یہی وہ وصف خاص ہے جس کی وجہ سے ہندوستان کے بارے میں اُس کی تصنیف کردہ اس کتاب کو اس قسم کی تمام دوسری کتابوں پر برتری حاصل ہے۔

کتاب کا موجودہ تلخیص شدہ ایڈیشن، ایڈورڈ سی سخاو کے انگریزی ترجمے پر مبنی ہے۔ اس ایڈیشن میں تمام ابواب اُسی ترتیب سے باقی رکھے گئے ہیں اور البیرونی کے اقوال میں بھی کوئی کمی بیشی نہیں کی گئی ہے۔ اس کتاب کا معتدبہ حصہ نجوم اور احکام نجوم سے متعلق ہے۔ البیرونی شاید خود بھی ان علوم کو بہت اہمیت دیتا تھا۔ بہرحال نجوم سے متعلق حصے میں عام قاری کی دلچسپی کا کوئی سامان موجود نہیں ہے۔ پھر سائنس کے بعض حالیہ انکشافات نے اُس وقت کے بہت سے نظریات کو باطل کر دیا ہے۔ اب اس کتاب کی اہمیت اس کے اُن حصوں کی وجہ ہے جو سماجی نظام، عادات واطوار، تہواروں اور میلوں، عدالتی نظام اور جغرافیائی حالات کے بارے میں ہیں۔ اس ایڈیشن کی ترتیب وتدوین میں اُنہیں اُمور کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔ اس ایڈیشن سے کتاب کے اُن حصوں کو خارج کر دیا گیا ہے جو نجوم اور احکام نجوم کی اصطلاحی تفصیلات یا غیر ضروری حکایات پر مشتمل تھے۔ البتہ جہاں ان تفصیلات یا حکایات کا تعلق براہِ راست موضوع زیر بحث سے ہے وہاں ان کو باقی رکھا گیا ہے۔ لیکن یہ حصے ماہر فن کے لیے ہی دلچسپ اور مفید ہو سکتے ہیں۔ جن اجزا کو حذف کیا گیا ہے اُن کے مندرجات واوین کے اندر مختصراً بیان کر دیے گئے ہیں جن صفحات کی تلخیص کی گئی ہے (نئی دہلی اشاعت ۱۹۶۴ کے مطابق) ان کی نشاندہی چوکور بریکٹوں میں کر دی گئی ہے۔ بعض مقامات پر جہاں البیرونی نے کسی معاملے پر گزشتہ صفحے پر کچھ کہا ہے، اس کا بھی حوالہ دے دیا گیا ہے۔ ایسی صورت میں چھوٹے بریکٹوں میں مذکورہ صفحے کا نمبر لکھ دیا گیا ہے۔ بعض جگہ جہاں کسی صفحے کی کوئی عبارت حذف کی گئی ہے وہاں جملے کے اختتام پر ... (نقطے) لگا دیے گئے ہیں۔

البیرونی نے جن کتابوں اور مصنفوں کا حوالہ دیا ہے، اُن کے بارے میں تشریحی حواشی شامل کر دیے گئے ہیں اس کے علاوہ متن میں آنے والی اصطلاحات کی توضیح بھی حاشیوں میں کر دی گئی ہے۔ ان میں سے بعض سخاؤ سے ماخوذ ہیں۔ سخاؤ کی توضیحات کو جوں کا توں باقی رکھنے کی ضرورت نہ تھی کیونکہ اس کے اکثر حواشی خصوصی لسانیاتی نوعیت کے ہیں اور

ان میں سے اکثر کو جدید تحقیق کی روشنی میں بدلنے کی ضرورت تھی ۔

سخاؤ کے ترجمے میں حواشی ہر ہر صفحے پر دیے گئے ہیں ۔ حواشی کا نمبر شمار بہرحال ترتیب وار دیا گیا ہے ۔ جو لوگ البیرونی کی اس کتاب کے کسی خاص حصے کے مباحث کے بارے میں مزید معلومات حاصل کرنا چاہتے ہیں ان کی سہولت کے لیے موضوعات متعلقہ پر شائع ہونے والی کتابوں اور مقالات کی فہرست بھی دیدی گئی ہے ۔ سماجی نظام ، مذہب اور علوم پر خاص توجہ دی گئی ہے ۔

سلطان محمود کی حدود سلطنت کا ایک نقشہ بھی شاملِ کتاب ہے ۔ اس نقشے میں اُس کے ہندوستانی مقبوضہ علاقوں کی نشان دہی بھی کردی گئی ہے ۔ کوشش یہ کی گئی ہے کہ موجودہ ایڈیشن کو اس طرح مرتب کیا جائے کہ اس میں البیرونی کی کتاب کی اصل روح باقی رہے اور عام قاری کو اس کے پڑھنے سے لطف اور فائدہ حاصل ہو ۔

سلطان محمود اور البیرونی ہندوستانیوں اور اسلامی تہذیب کے مابین رابطے کی دو مختلف جہات کے نمائندے ہیں ، جب کہ اول الذکر ، فوری ، خارجی اور تخریبی اثرات کا علم بردار تھا ۔ ثانی الذکر ، دیرپا ، داخلی اور تعمیری اثرات کی علامت تھا ۔

یہ بڑی بدقسمتی کی بات ہے کہ نہ صرف عام قاری بلکہ وہ لوگ بھی جو تاریخ سے دلچسپی رکھتے ہیں سلطان محمود کے حملوں سے تو واقف ہیں لیکن البیرونی اور اُس کی کتاب الہند کے بارے میں کچھ نہیں جانتے ۔ اگر یہ کتاب اس غلط رجحان کو درست کرسکے تو اس کی تدوین واشاعت کا مقصد پورا ہوجائے گا ۔

مجھے اس بات کی خوشی ہے کہ کتاب کا یہ دوسرا نظر ثانی شدہ ایڈیشن پہلے ایڈیشن کے دو سال کے اندر ہی شائع ہو رہا ہے ۔ اس ایڈیشن میں اصل کے بعض اقتباسات میں اضافے کر دیے گئے ہیں ساتھ ہی ایڈیٹر کے پیش لفظ ، حوالوں اور حواشی میں بھی اضافے کئے گئے ہیں ۔

میں اپنے دوست ہال جیکر ایس جے کا ممنون ہوں جنھوں نے انگریزی ترجمے میں موجود یونانی الفاظ کو رومن رسم الخط میں لکھنے کی زحمت فرمائی ۔ میں پروفیسر یوگندر مسرا ، سابق صدر شعبۂ تاریخ پٹنہ یونیورسٹی کا بھی ممنون ہوں جنھوں نے مجھے ہندو تقویم کے بارے میں اہم معلومات فراہم کی جس سے تہواروں کے بارے

میں حواشی کی ترتیب میں بہت مدد ملی۔ میں اپنے رفیق کار ڈاکٹر آر۔ این نندی، ریڈر شعبۂ تاریخ پٹنہ کالج کا بھی شکرگزار ہوں۔ انھوں نے بعض حواشی کی تیاری میں مدد فرمائی۔ اشاریے کی ترتیب میں مجھے اپنے بیٹے امتیاز احمد، لیکچرر شعبۂ تاریخ پٹنہ کالج، سے بہت مدد ملی ہے۔

قیام الدین احمد




ہندوستان ۱۰۳۰ عیسوی میں

# ہندوؤں کے مقبول و مردود جملہ اقوال کا صحیح اور محققانہ بیان

مؤلفہ

ابوریحان محمد ابن احمد البیرونی

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱۔ روایت خبر اور نظر
۲۔ راویوں کی مختلف قسمیں
۳۔ سچائی کی تعریف

اس بات سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ خبر کے مقابلے میں نظر زیادہ معتبر ہے۔ کیوں کہ نظر کے معنی کسی چیز کو اسی وقت اور اسی جگہ ہوتے ہوئے اپنی آنکھ سے دیکھنا ہے جبکہ خبر اور سنی سنائی باتوں کا کوئی اعتبار نہیں۔ اگر خبر کے ساتھ یہ کمزوری نہ ہوتی تو اسے نظر پر ترجیح ہوتی کیونکہ مشاہدہ کی ہوئی چیز کا وجود چند لمحوں سے زیادہ نہیں رہتا۔ لیکن خبر حال، ماضی اور مستقبل سب پر محیط ہوتی ہے۔ اور موجود اور ناموجود یعنی وہ جو ختم ہو چکی ہے یا ابھی وجود میں نہیں آئی ہے، دونوں اس میں شامل ہیں۔ خبر کی ایک قسم تحریری روایت ہے جو اس کی تمام دوسری قسموں سے زیادہ قابلِ ترجیح ہے۔ اگر قلم کی لکھی ہوئی یہ یادگاریں موجود نہ ہوتیں تو ہم قوموں کی تاریخ سے کس طرح واقف ہو سکتے تھے۔ کسی ایسے واقعے کی خبر کے، جو منطقی اور طبعی اعتبار سے ممکن الوقوع ہو، سچے یا جھوٹے ہونے کا دارومدار راوی کے سچے یا جھوٹے ہونے پر ہے کیونکہ راوی، قوموں کے درمیان پائی جانے والی رقابت و عداوت اور مفادات کے اختلاف سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ اس لیے مختلف قسم کے راویوں کے درمیان امتیاز قائم کرنا ضروری ہے۔

راویوں کی ایک قسم وہ ہے جو پیشہ ور ذاتی فائدے کے لیے اپنے خاندان یا اپنی قوم کی جھوٹی تعریف یا دوسرے خاندان اور قوم کی جھوٹی برائی کرتے ہیں تاکہ اپنی قوم کی خوشنودی حاصل کرکے اپنے مفادات کی تکمیل کریں۔ دونوں صورتوں میں جھوٹ بولنے کا محرک لالچ یا عناد ہوتا

ہے۔ بعض راوی کسی خاص طبقے کی، جس کے وہ یا تو ممنون احسان ہیں یا جس سے کسی بات پر ناراض ہیں، جھوٹی تعریف یا تنقیص کرتے ہیں۔ یہ راوی بھی ویسے ہی ہیں جیسے کہ پہلی قسم کے کیوں کہ ان کی غلط بیانی کا محرک بھی ذاتی پسند یا ناپسند ہے پھر بعض راوی اپنی فطرت کی پستی سے مجبور ہوکر دروغ بیانی کرتے ہیں اور جھوٹ بول کر فائدہ حاصل کرنا چاہتے ہیں یا پھر بزدلی اور ڈر کی وجہ سے سچ نہیں بول سکتے۔

بعض راوی اس وجہ سے جھوٹی خبر دیتے ہیں کہ یہ بات اُن کی فطرت میں داخل ہے اور اس کے خلاف نہیں کر سکتے۔ اس قسم کے راویوں کی دروغ گوئی کا سبب اُن کی طبیعت کی پستی اور خباثت ہے۔

بعض لوگ جہالت کی بنا پر جھوٹی خبر دیتے ہیں۔ یہ لوگ دوسروں سے سنی ہوئی باتوں کو آنکھ بند کر کے مان لیتے ہیں اور دوسروں سے بیان کر دیتے ہیں۔

اگر ان راویوں کی تعداد اتنی زیادہ اور مسلسل ہو کہ ان کے الگ الگ سلسلے یا طبقے قائم ہو جائیں تو پہلے راوی اور آخری سننے والے کے درمیان کے تمام راوی گویا درمیانی کڑیاں یا واسطہ ہوں گے اور اگر ان کو درمیان سے ہٹا دیا جائے تو صرف پہلا راوی باقی بچے گا جو مذکورہ بالا جھوٹے راویوں کی قسموں میں سے کسی ایک سے تعلق رکھتا ہوگا۔

۱۔ ہندوؤں کے معتقدات کے بارے میں مسلمان مصنفین کی کتابوں کے نقائص
۲۔ ایران شہری کی کتاب پر مصنف کا تبصرہ
۳۔ مصنف سے ہندوؤں کے بارے میں کتاب لکھنے کی فرمائش
۴۔ مصنف اپنی مجوزہ کتاب میں تحقیق کا کیا طریقہ اختیار کرے گا

عزت و تعریف کا مستحق صرف وہ شخص ہے جو جھوٹ سے بچتا اور سچائی پر مضبوطی سے قائم رہتا ہے۔ جھوٹ بولنے والے بھی ایسے شخص کی عزت کرتے ہیں۔

میں استاد ابوسہل عبدالمنعم ابن علی ابن نوح تفلیسی (اللہ انھیں قوت عطا فرمائے) سے ملا تو اُن کو اُس مصنف کی نیت کا شاکی پایا جس نے معتزلہ کے متعلق اپنی کتاب میں اُن کے عقائد کے بیان میں دروغ گوئی سے کام لیا تھا۔ معتزلہ خُدا کو عالم بالذات مانتے ہیں لیکن مذکورہ کتاب کے مصنف نے اُن کے اس قول کو اس طرح بیان کیا جس سے لوگوں میں یہ بدگمانی پیدا ہو جائے کہ معتزلہ خدا کو نعوذ باللہ جاہل سمجھتے ہیں (تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس

کی ذات اِس سے اور ایسی تمام خصوصیات سے پاک ہے جو اُس کی شان الوہیت کے منافی ہیں۔

میں نے استاذ موصوف کو بتایا کہ جو مصنفین ایسے مذاہب کے بارے میں، جن سے انھیں جزوی یا کلی اختلاف ہے، لکھتے ہیں وہ اسی قسم کی غلط بیانیوں سے کام لیتے ہیں اور ان سب کی کتابوں میں یہ عیب موجود ہے۔ گفتگو کے دوران، ایک صاحب نے ہندووں کے دین و مذہب کا ذکر چھیڑ دیا۔ اس پر میں نے کہا کہ ہندووں کے متعلق ہمارے یہاں جو کتابیں لکھی گئی ہیں وہ سب ایک دوسرے کی نقل ہیں اور ایک نے دوسرے کے ہر رطب و یابس کو تحقیق کئے بغیر اپنے ہاں نقل کر دیا ہے۔ ہاں! مذاہب کے متعلق لکھنے والوں میں صرف ایک شخص ایسا ہے جس نے ہر بات کو بے کم و کاست اور مِن وعَن نقل کر دینے کے مسلک پر عمل کیا ہے اور وہ شخص ہے ابوالعباس ایران شہری۔ یہ شخص اپنے زمانے کے کسی مذہب کو نہیں مانتا تھا بلکہ اپنے ہی ایجاد کردہ دین کا تنہا پیرو اور مبلغ تھا۔ اس نے یہود و نصاریٰ کے عقائد اور توریت و انجیل کے مقامات کو نہایت خوبی سے بیان کیا ہے۔ اس کے علاوہ اُس نے فرقۂ منشائیہ اور اُن کی کتابوں میں مذکور اُن قدیم مذاہب کا ذکر بھی بڑی تفصیل سے کیا ہے جو اب معدوم ہو چکے ہیں۔ لیکن جہاں اُس نے ہندووں اور بدھوں کا ذکر کیا ہے وہاں اُس کا قلم بھی چوک گیا ہے اور زرقان کی کتاب کو ہی سب کچھ سمجھ بیٹھا ہے اور جو کچھ اُس میں ہے اُسے اپنی کتاب میں نقل کر دیا ہے۔ اور جو زرقان سے نقل نہیں کیا اور خود لکھا ہے وہ ان دونوں فرقوں کے عوام سے سُن کر لکھ دیا ہے۔

اُستاذ موصوف نے جب ان کتابوں کو دوبارہ پڑھا تو انھیں ہُو بہُو ویسا ہی پایا جیسا میں نے کہا تھا اور انھوں نے یہ خواہش ظاہر کی کہ ہمیں ہندووں کے بارے میں جو کچھ معلوم ہے اُسے لکھ ڈالیں تاکہ اُن لوگوں کو جو ہندووں سے بحث و مناظرہ کرنا چاہتے ہیں، اس سے مدد ملے اور جو لوگ ہندووں سے ربط ضبط قائم کرنا چاہتے ہیں، اُن کے لیے بھی مفید ثابت ہو۔

اُن کی فرمائش پر ہم نے یہ کتاب اس طرح لکھی ہے کہ اس میں ہندووں کے بارے میں، جو مذہب میں ہم سے مغائر ہیں، کوئی بے بنیاد بات نہیں لکھی ہے اور اگر کسی مسئلہ کی وضاحت کے لیے ضروری ہوا ہے تو اُن کے ایسے اقوال کو بھی تمام و کمال نقل کرنے سے گریز نہیں کیا ہے جن کو مسلمان ہونے کے ناتے میں حق کے منافی سمجھتا ہوں۔ اگرچہ یہ اقوال مشرکانہ ہیں اور اہل حق یعنی مسلمانوں کو یقیناً اُن پر اعتراض ہوگا۔ لیکن میں اس سلسلے میں صرف اتنا ہی کہوں گا کہ ہندووں

کے عقائد یہی ہیں اور وہی ان کے دفاع کے اہل ہیں۔

یہ کتاب مناظرہ کی کتاب نہیں ہے۔ اس کو لکھنے سے میرا مقصد یہ نہیں تھا کہ ہم فریق مخالف (یعنی ہندوؤں) کے وہ اقوال جنھیں ہم غلط اور حق کے منافی سمجھتے ہیں نقل کر کے اُن کے رد میں دلائل پیش کریں میری یہ کتاب احوال واقوال کی ایک دستاویز ہے اور بس۔ اس میں ہم ہندوؤں کے اقوال کو من وعن نقل کر دیں گے اور ساتھ ہی یونانیوں کے ملتے جلتے نظریات و عقائد کو بھی بیان کر دیں گے تاکہ دونوں کی باہمی مشابہت کا اندازہ ہو جائے۔ یونانیوں کا مقصد اگرچہ تلاشِ حق تھا، لیکن ان مسائل میں جن کا تعلق عوام سے ہے وہ بھی مذہب کے پیچ و خم اور شریعت کی بھول بھلیوں سے باہر نہیں نکل سکے تھے۔ یونانیوں کے علاوہ ہم کہیں کہیں صوفیوں، عیسائیوں کے بعض فرقوں اور بعض دوسرے ادیان کے اقوال بھی نقل کریں گے اس لیے کہ تناسخ اور حلول واتحاد کے معاملے میں ان سب کے نظریات ایک سے ہیں۔

میں دو کتابوں کا عربی میں ترجمہ کر چکا ہوں۔ ایک کتاب موجودات کی ابتدا اور اُن کے احوال سے متعلق ہے اور اس کا نام سانکھیہ ہے۔ دوسری کتاب بدن کی قید سے روح کے نجات پانے سے متعلق ہے اور اس کا نام پاتنجلی ہے۔ ان کتابوں میں ہندوؤں کے اکثر بنیادی عقائد بیان کیئے گئے ہیں۔ فروعات کا بیان ان میں نہیں کیا گیا ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ میری اس کتاب کو پڑھنے کے بعد قاری کو اس موضوع پر نہ تو مذکورہ بالا دونوں کتابوں اور نہ کسی دوسری کتاب کے پڑھنے کی کوئی ضرورت باقی رہے گی اور اپنے موضوع پر یہ ایک جامع کتاب ہوگی انشاء اللہ!

باب۔ ۱

# ہندوؤں کے عام حالات

## ہندوؤں کے حالات کو ٹھیک طرح سے سمجھنے کی مشکلات اور ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان بے تعلقی کی وجوہات

ہم اس کتاب میں جو کچھ لکھنا چاہتے ہیں اُسے شروع کرنے سے پہلے اُن باتوں کو بتا دینا ضروری سمجھتے ہیں جن کی وجہ سے ہندوؤں کے احوال واقوال کو اچھی طرح سمجھنے میں دشواری پیش آتی ہے۔ ان باتوں کو جان لینے سے ایک طرف تو ان کے احوال کو سمجھنے میں مدد ملے گی اور اگر کہیں انھیں سمجھنے میں غلطی ہوئی ہے تو اس کا سبب بھی یہی باتیں ہیں قاری کو یہ بات اچھی طرح یاد رکھنا چاہیئے کہ ہندو ہر اعتبار سے ہم سے بالکل مختلف ہیں اور ان کی بہت سی باتیں ہم کو بہت پیچیدہ اور مبہم معلوم ہوتی ہیں لیکن اگر ہمارے اور اُن کے درمیان زیادہ قریبی روابط قائم ہوجائیں تو اُن کو سمجھنا آسان ہو جائے گا اور وہ باتیں جو اس وقت فہم سے بالاتر معلوم ہوتی ہیں، صاف اور واضح ہوجائیں گی۔

ہمارے اور ہندوؤں کے درمیان مغائرت یعنی دوری ہے اس کے بہت سے اسباب ہیں۔

اس دوری کا پہلا سبب زبان کا اختلاف ہے۔

اگرچہ لسانی اختلاف دوسری قوموں کے درمیان بھی پایا جاتا ہے۔ لیکن اگر کوئی شخص اس مغائرت کو دور کرنے کے لیے یہ زبان (سنسکرت) سیکھنا بھی چاہے تو آسانی سے نہیں سیکھ سکتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس زبان کا دائرہ بہت وسیع ہے اور عربی کی طرح اس زبان میں ایک ہی مفہوم کے لیے بے شمار اصل اور مشتق الفاظ ہیں اور ایک ایک لفظ کے کئی کئی معنی ہیں اور ان کے معنی کو اچھی طرح سے سمجھنے کے لیئے ان الفاظ کے ساتھ استعمال ہونے والی صفات کو سمجھنا ضروری ہے۔ ان صفات کو اچھی طرح جان لینے کے بعد ہی ہم سمجھ سکتے ہیں کہ یہ الفاظ مختلف موقعوں پر کس مفہوم میں استعمال کیئے گئے ہیں۔ پھر ان الفاظ

سے ظاہر ہوتا ہے کہ سنسکرت کتابوں کو سمجھنے میں سب سے بڑی دقت اُن کے شعری اسلوب کی وجہ سے پیش آتی ہے۔

## دوسرا سبب، ہندوؤں کا مذہبی تعصب

بے تعلقی کا دوسرا سبب یہ ہے کہ ہندو دین میں ہم سے بالکل مختلف ہیں۔ نہ تو ہم کسی ایسی چیز کا اقرار کرتے ہیں جو اُن کے یہاں مانی جاتی ہے اور نہ وہ ہمارے دین کی کسی بات کو مانتے ہیں۔ ہندو آپس میں مذہبی باتوں پر جھگڑا نہیں کرتے اور اگر کرتے بھی ہیں تو وہ لفظی نزاع تک محدود رہتا ہے اور مذہبی تنازع میں کوئی بھی جان اور مال کی بازی نہیں لگاتا۔ اُن کے مذہبی جنون کا رُخ دوسرے مذہب کے ماننے والوں یا بدیسیوں کی طرف ہوتا ہے۔ وہ ان کو ملیچھ یعنی ناپاک سمجھتے ہیں اور اُن سے ملنا جلنا، شادی بیاہ کرنا، اُن کے قریب جانا یا ساتھ اُٹھنا بیٹھنا اور کھانا پینا حرام سمجھتے ہیں۔ ہر اس چیز کو جو ان باہر سے آنے والوں کی آگ یا پانی سے چھوگئی ہو ناپاک سمجھتے ہیں حالاں کہ ان کے بغیر کوئی گھر قائم نہیں رہ سکتا۔ پھر وہ اس بات کے بھی قائل نہیں ہیں کہ اگر کوئی چیز ناپاک ہو جائے تو اُسے پاک کر کے دوبارہ استعمال کے قابل بنا دیں حالانکہ عام قاعدہ یہ ہے کہ اگر کوئی چیز یا کوئی شخص ناپاک ہو جائے تو اسے پاک کر لیا جاتا ہے۔ انھیں غیر مذہب والوں سے ملنے جلنے یا انھیں گھر پر بلانے کی بھی اجازت نہیں ہے، چاہے وہ اُن کے مذہب کی طرف میلان اور رغبت رکھتا ہو۔ اس بات نے ہمارے اور ان کے درمیان ایسی خلیج پیدا کر دی ہے جس نے اُن کے ساتھ کسی بھی قسم کا رابطہ قائم کرنا ناممکن بنا دیا ہے۔

## تیسرا سبب، رسم و عادت اور طرزِ معاشرت کا بنیادی اختلاف

بے تعلقی کا تیسرا سبب یہ ہے کہ یہ لوگ اپنے طور طریقوں میں ہم سے اس درجہ مختلف ہیں کہ اپنے بچوں کو ہم سے، ہمارے لباس اور طور طریقوں سے ڈراتے ہیں اور ہم کو شیطان کی نسل میں شمار کرتے ہیں اور ہمارے اعمال کو نیکی کا اُلٹ تصور کرتے ہیں۔ بہرحال ہندوؤں کا یہ تعصب صرف ہمارے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ دوسری قوموں کے ساتھ بھی ان کا یہی برتاؤ ہے۔ اور میرے خیال میں تمام قوموں کا ایک دوسرے کے تئیں یہی رویہ ہے۔

